یہ جو اسکا زمانہ چلتی پھرتی چھاؤن ہے
آنکھ سے جسکو ابھی دیکھا ابھی کچھ بھی نہین

پھر زلیخا کی طرح تم خود کرو ظاہر شوق
سامنے سے بھاگ گئے جو آئے یوسف دل قرین

اپنے گھر بیٹھے رہا تمکو مسیحائی پر ناز
سیکڑون بیمار فرقت چھپ گئے زیر زمین

دلفریبی کے لیے چلتے ہوئے جادو یہ ہین
نام رکھا ہی بدلکر جنکا چشم سرمگین

شاد ہوتے ہو جو شاعر تمکو کہتے ہین صنم
اب ذرا ایمان سے کہنا یہی ہی طرز دین

بیوفائی سے ہزارون کو ہوڑلوا دیا ہے
کج ادائی سے کیا خون دل اندوہ گین

کیا سمجھا اپنے کوچے کو کہا رشک بہشت
خواب مین بھی تمنے دیکھا ہے کبھی خلد برین

مجھکو دعوی ہی کہ مین ہون رونق بازار عشق
سچ ہے یہ سودا خریدا بیچ کر جان حزین

تجکو زیبا ہے زبان سے لون اگر نام وفا
جان جائے پر نہ چھوڑون دامن صدق و یقین

محفل عالم مین کیا ہوتا فروغ شمع حسن
بنتا پروانہ نہ گر میرا دل اندوہ گین

جان دیکر عاشقی کو مین نے زندہ کر دیا
میرے منت کش ہون گر انصاف رکھتے ہو حسین

لو ادہر آؤ دکھا دون مین تمھین داغ جگر
تو سہی شرما کے مغرب مین چھپے مہر مبین

اپنے سینے مین شہ رکھتا ہون دل پُر داغ مین
خود کہے رضوان جیسے گلدستہ خلد برین

بے اثر کہتے ہو نالون کو میرے یہ تو کہو
تھا ستاتا کون بیتابی سے قلب نازنین

مین وہ دیوانہ جہان بیٹھا ہون راہ عشق مین
ننگ ہے گر قیس و وامق کو بناؤن ہمنشین

تمکو حسن صورت اور مجکو ملا سیرت کا حسن
اب اگر اٹھے تو مین دیکھون نگاہ شرمگین

شرط یہ ہی لاف بیجا سے اگر توبہ کرو
اپنے اس دعوی کا دلوا دون ابھی تمکو یقین

بادۂ پندار کا نشہ تمہارے سر مین ہی
مین ہون مست ساغر حب امیر المومنینؑ

میری آنکھونکی مقدر مین ہی دیدار نجف
میرے نظارے کی وادی وادی ایمن نہین

کون امیر المومنینؑ فرمانروائے ملک شرع
ہادی اوّل علی یعنے امام المتقین

وہ علیؑ روشن ہین عالم بھر پہ جسکے معجزے
جنکا ایک بندہ ہی ہر حالتمین خورشید جبین

آپکو فاقون مین خالق نے وہ قوت کی عطا — توڑ ڈالا باب خیبر صورت نان جوین
آپکی شمشیر و ضربت کا ہی یہ بھی معجزہ — کم ہوا کنگرہ نہ زور بازوئی روح الامین
زال دنیا پر نہ کی اسلئے توجہ آپنے — اسقدر تھا شوق وصل شاہ ایمان و دین
آپکے رخ کی ثنا شبکو پڑھی جائے اگر — اشتیاق سمع مین ہو زہرت مہر مبین
طاعت اُنکی فہم انسانی مین کیونکر آسکے — جسکے پوتے کو خدا فرمائے زین العابدین
کیا عجب ذہن رسا سی ہو جو کار جبرئیل — مطلع نو کا تصور ہو گیا دل مین مکین
اب نہین دشوار مضمون حقیقی کا شکار — وہ کمند فکر جا پہونچی سر عرش برین

آپ کو شاہی مبارک ای خدیو مسلمین
ہو مبارک مومنونکو نعمت تکمیل دین

آگئے جبرئیل مشعل رحمت پروردگار — اپنے دل ہی دلمین ہین بشاش ختم المرسلین
عارض پر نور سے طالع ہی عشرت کی سحر — صاف ظاہر ہو گیا آج آئی عید مومنین
عید وہ مشہور عالم جو کہ ہی عید غدیر — عید وہ جسکی تجلی سے ہوئی روشن زمین
ہو گئی تبلیغ احکام خداوند کریم — ہو گئے مالک خدائی کے امیر المومنین
جانشین حضرت خیر الوری ایسا تو ہو — وان ہو اشق القمر یان رجعت مہر مبین
ہو جسکے جسم و دم وحی مصطفے ممبر یہ آپ — شش جہت مین گونج اُٹھا آوازہ شرع مبین
ای حسد سی آپکے دنیا مین دوزخ کا مزا — کیون نہ انکار و نیر لوٹین پس شکست اعدائی دین
ہو ازل کی صبح یا معراج یا شام ابد — آپسے ہی زینت درگاہ رب العالمین
اسلیئے در پردہ تھی معراج مین احمد کیسا تھ — نفس کی فرقت کسی صورت نہین سکتی نہین
بائے بسم اللہ کی تفسیر سے روشن ہوا — ہین نہان دلمین علوم اولین آخرین
آپ وجہ اللہ ہین فضل خدا سے ای حضور — حل مشکل مین نہون کیونکر رگ جانکے قرین
ہو گئی اک پل مین تکمیل رموز معرفت — آپنے جسوقت کی تعلیم جبرئیل امین

داسن نیسان ادب کے ماری کیونکر کھو سکا؟ | وقت بخشش دامن رحمت ہے انکی آستین
بتکدے کو آپنے کعبہ بنایا ہاتھون ہاتھ | اس یداللہی کے صدقے کیون نہون اعدا فدین
بی تکلف مہد مین اژدر کو دو ٹکڑے کیا | بچپنے مین یون دکھایا زور رب العالمین
کیا اٹھاتے آپ کی برق نگہہ کے روبرو | ہوتے گر لاکھون حجاب پردۂ صدق و یقین
آپ کیا پیدا ہوئے گویا نصیبا جاگ اوٹھا | عرش پر کیون فوق لیجائے نہ کعبہ کی زمین
عالم انوار مین کی ایسی تسبیح خدا | ہوگیا جس سے حقیقت دان دل عرش برین
دیکے سائل کو انگوٹھی آپنے وقت نماز | مول لیلی کل متاع قرب رب العالمین
آپ مفلس کو دکھائین معجزے کی شان اگر | سنگریزے اوسکے دامن مین بنین دُرِّ ثمین
نور سواد نکی ازل مین گر نہ کرتا اقتباس | عالم افروزی نکرتی ماہ تابانکی جبین
آپکے سایہ سے کھینچی حسن یوسف کی شبیہ | ای تعالی اللہ زور خامۂ حسن آفرین
چارہ سازیکا اثر بخشین جو عالم کو حضور | سوزن بخیہ ستمگر کا ہو تیر دلنشین
سامنے جسکے سلیمانی ہی شکل مور ہے | آپکی وہ سلطنت ہے ای شہ دنیا و دین
حکم سے جو آپکے عالم مین سرتابی کرے | صورت گردون ہو اسکی جانکی دشمن زمین
اے معاذ اللہ جس دلمین نہو اونکی ولا | بخشش اسکی پھر کسی صورت سے ممکن ہی نہین
متحد یا اللہ تھے یون احمد مرسل سے آپ | نفس آئینہ مین جس صورت سے ہو جوہر مکین
شعلۂ قہر آپکا ہو مائل رفعت اگر | ڈر کے مارے برق خرمن مین ہو آکر جاگزین
شمع بزم حسن مولا کا اگر اٹھے دھوان | خانہ مین کاجل بنائین اوسکو لیکر حور عین
گر کسیکے معجزے سے گنگ بول اٹھا تو کیا | آپکے فضل تکلم سے ہوئی گویا زمین
ہون مریض جان بلب کے آپ گر تیماردار | دی خبر صحت کی پھر کر ہر نگاہ واپسین
انبیا نے جس جگہ ظاہر کیا عجز و ادب | ٹلے کیا ہی آپنے وہ بار عالم و [illegible]
شاہد رعب آپکا پھینکے اگر تیر امان | اپنے دلسے ہاتھ اٹھالیں ضیغم صحرا نشین

